ذکر نہ کیا جائے تو بہتر ہوگا جہاں کی معیشت کلی طور پر غیر ملکی (سرمایہ دارانہ ممالک کے) سرمایے کے طفیل اپنی بقا کے لئے ہاتھ پاؤں مار رہی ہے کیونکہ وہاں سے تمام کی تمام قدر زائد نچوڑلی جاتی ہے۔ اگر ہم ہندوستان کی مثال کو پیش نظر رکھیں تو شاید صور تحال مزید واضح ہو سکے۔ ہندوستان کو تمام سابقہ نوآبادیوں میں سے غیر ملکی سرمایہ کی نسبت سب سے زیادہ آزاد ملک تصور کیا جاتا ہے لیکن وہاں سے بھی "منظم نجی کاروباری سیکٹر" (Sector) کے ذریعہ کل منافع کا کم از کم ایک چوتھائی حصہ غیر ملکی سرمایے سے تشکیل پاتا ہے جو بعد ازاں بڑے سرمایہ دارانہ ممالک میں جاکر مرتکز ہو جاتا ہے۔ اس پہلو پر ذیل کی سطور میں (سیکشن V میں) تفصیلی جائزہ لیا جائے گا۔ آخر میں ہمیں بیرٹ براؤن کے اعداد و شمار سے یہ پتہ چلتا ہے کہ 49-1848ء کے دوران قومی آمدنی (برطانیہ کی) میں بیرون ملک سرمایہ کاری سے ہونے والے اضافے کی زیادہ سے زیادہ شرح 1.2 فیصد تھی یعنی سرمایے کو برآمد کرنے کے نتیجے میں بیرون ملک سے حاصل ہونے والی آمدنی دریا میں قطرے کے برابر تھی۔

یہ اوپر تحریر کئے گئے تین نقاط میں پہلا ہے جس کو ہم اگلے دونوں سیکشنوں میں زیر بحث لائیں گے اور سرمایہ دارانہ معیشت میں مرتکز قدر زائد (accumulating surplus) کی نکاسی میں سرمایے کی برآمد (Export of Capital) کے کردار پر بھی سیر حاصل بات چیت کی جائی کی مزید برآن تنزلی کے نظریے (Breakdown thesis) پر بھی اظہار خیال ہوگا۔ آخری بات جو کہ بیرون ملک سے حاصل ہونے والی آمدنی (خراج) کے حجم سے متعلق ہے جس کا اثر بیرون ملک سے حاصل ہونی والی آمدنی کی اندرون ملک منتقل اور سرمایے کی برآمد (Export Capital) سے حاصل ہونے والے منافعے کے نتیجے میں (سرمایہ دار ممالک میں) مرتکز ہو جانے والے سرمایے کی نکاسی کے مسئلے پر مرتب ہوگا۔ اس اثر کا بغور جائزہ لینے کی ضرورت ہے۔ سیکشن 5 میں مذکورہ بالا نقاط میں سے نمبر دو کا تجزیہ کریں گے جس میں بیرون ملک توسیع کے لئے کی جانے والی نئی کوششوں پر توجہ صرف کی گئی ہے۔

## (3)

جنگ کے بعد کے زمانے میں دو مصنفین نے استعماریت کے موضوع پر بات کرتے ہوئے کیپٹل ازم کی ترویج و ترقی کے لئے سرمایے کی برآمد کے کردار پر تفصیلی بحث کی ہے۔ ان میں سے جان سٹراچی (John Strachey) انتہا پسند تصور کا حامل نظر آتا ہے جس کا کہنا ہے کہ "عصر حاضر کے کیپٹل ازم کی بقا اور پروان چڑھنے کے عمل سے سرمایے کی برآمد" (Export of Capital) کا کوئی تعلق نہیں اور یہی وجہ ہے کہ اب بیرون ملک توسیع کی تحریک خاصی ماند پڑ گئی ہے۔ اور اس پر خاطر خواہ توجہ دینے کی ضرورت محسوس نہیں کی جا رہی۔ اس کے برعکس وکٹر پیرلو (Victor Perlo) بالکل دوسری انتہا پر کھڑا نظر آتا ہے جس کا

خیال ہے کہ روز افزوں امریکی کیپٹل ازم (Overgrown American Capitalism) کو بقید حیات رکھنے کے لئے سرمایے کی برآمد ایک معتبر ذریعہ ہے۔ مائیکل بیرٹ براؤن ان دونوں انتہا پسندوں کے افکار سے اختلاف کرتا ہے بااین ہمہ وہ اس نظریے کی مطلق صداقت کو چیلنج کرتا ہے کس کے تحت ایمپائر (Empire) بیرون ملک سرمایہ کاری کے مواقع کی کمی ہے اور ایسا یہاں عوام کی قوت صرف (Consuming power) کم ہو جانے کے باعث ہوتا ہے۔ لیکن ایمپائر کے خاتمے کے ساتھ بیرون ملک سرمایہ کاری ختم نہیں ہوئی اور نہ ہی قومی آمدنی میں بڑھتی ہوئی اجرتوں کی وجہ سے بیرون ملک سرمایہ کاری کا خاتمہ ہو سکا ہے۔"

وکٹر پیرلو اس وقت بنیادی نقطہ بیان کرتا ہے جب وہ یہ دلیل دیتا ہے کہ استعماری زوال کی نشانیاں واشگاف طور پر امریکہ جیسے مضبوط ترین استعماری ملک میں پوری صراحت کے ساتھ دکھائی دے رہی ہیں۔ اگر 1930ء کے بعد سے امریکہ کی طرف سے غیر ملکی سرمایہ کاری میں ترقی ہوئی ہے پیداوار میں بھی اضافہ ہوا ہے بلکہ امریکہ سے وابستہ بڑی بڑی اجارہ داریوں کے منافعے میں غیر معمولی اضافہ دیکھنے میں آیا۔۔ بعینہ اس کی گھریلو مارکیٹ جو دوسری جنگ عظیم کے دوران ترقی کے حوالے سے عروج حاصل کئے ہوئی تھی اب وہ مزید وسعت اختیار کرنے کی بجائے سکڑتی چلی جا رہی ہے۔ فاضل سرمایہ (Surplus Capital) کی برآمد کا پریشر پچاس برس پہلے کی نسبت بہت زیادہ ہو چکا ہے جب ہاسن اور بیور تج نے اس ضمن میں اپنے خدشات کا اظہار کیا تھا۔" لیکن پرلو کے فراہم کردہ اعداد و شمار اس کی دلیل کی تصدیق نہیں کرتے۔ ان اعداد و شمار کے مطابق امریکہ کی نجی بیرون ملک سرمایہ کاری 1930ء میں 17 بلین ڈالر تھی جو 1949ء میں بڑھ کر 19 بلین ڈالر ہو گئی 1913ء سے 1930ء تک کے درمیانی عرصہ میں امریکہ کی بیرون ملک ہونے والی سرمایہ کاری میں 14 ملین ڈالر کا اضافہ ہوا تھا جس کے مقابلے میں 1930ء سے 1949ء کے درمیان ہونے والا محض 2 بلین ڈالر کا اضافہ بہت ہی کم ہے۔ لہذا پیرلو کے اعداد و شمار کی بنیاد پر یہ نتیجہ اخذ کر لینا درست نہیں ہو گا کہ اس دوران (1930ء تا 1949ء) پرائیویٹ سرمایہ کاری کے تناسب میں اضافہ ہوا ہے۔ بلک سچ تو اس کے بالکل برعکس ہے۔

جنگ کے بعد کے عرصے میں امریکی حکومت کی طرف سے کی جانے والی سرمایہ کاری کی اہمیت میں بیحد اضافہ ہوا۔ بیرون ملک کی جانے والی کل سرمایہ کاری کا تخمینہ لگانے کے لئے نجی شعبے کی طرف سے بیرون ملک کی جانے والی سرمایہ کاری کی کل رقوم کو امریکی حکومت کی جانب سے بیرون ملک میں سرمایہ کاری کی مد میں جمع کرنا ہو گا۔ پیرلو کا کہنا ہے کہ "امریکی حکومت کی بیرون ملک سرمایہ کاری کا میزان 14 بلین ڈالر تھا۔" لیکن ان اعداد و شمار (14 ملین ڈالر) سے متعلق کسی بھی طرح کی مزید معلومات کے دستیاب نہ ہونے کی بنا پر اس بیان کے بارے میں کچھ بھی کہنا ناممکن ہو جاتا ہے۔ یو ایس ڈیپارٹمنٹ آف کامرس

کمپائیلیشن آف یو ایس بیلنس آف پے منٹس (U.S. Department of Commerce Compilation of U.S. Balance of Payments) کے مطابق 1946ء اور 1949ء کی درمیانی مدت میں حکومتی گرانٹوں اور برآمد ہونے والے کل سرمایے کی مالیت 21346 ملین تھی۔ لیکن یہ عرصہ (1946ء تا 1949ء) غیر معمولی زمانہ تھا۔ بعد کے سالوں میں بیرون ملک منتقل کئے جانے والے سرمایے کی مالیت نصف سے بھی کم ہو گئی تھی۔

اس معاملے کو اس کے صحیح تناظر میں سمجھنے کے لئے یہ مفید ہو گا کہ برآمد کئے جانے والے سرمایے کی کل مالیت کا موازنہ حالیہ برسوں کے دوران مختلف شکلوں میں خرچ ہونے والے زائد سرمایے سے کیا جائے۔ آر۔اے۔ گورڈن کے 51-1929ء کی درمیانی مدت کے مرتبہ اعداد و شمار کے مطابق صرف 40-1938ء کے دوران ہی امریکہ کی بیرون ملک سرمایہ کاری خام قومی پیداوار (GNP) کے 1 فیصد سے کچھ تجاوز کر سکی۔ اس کے بعد بھی یعنی 1946ء اور 1947ء میں بیرون ملک سرمایہ کاری کا تناسب بالترتیب جی این پی کا 2.2 فیصد اور 3.8 فیصد تھا۔ اس کے برعکس بعد کے سالوں میں یہ تناسب 1 فیصد سے کم ہی رہا۔ اس کے مقابلے میں جنگ کے بعد کے سالوں میں اندرون ملک نجی شعبے میں ہونے والی کل سرمایہ کاری 13 فیصد اور 18 فیصد کے درمیان رہی اور حکومتی اخراجات 12 فیصد اور 19 فیصد کے درمیان تبدیل ہوتے رہے۔ اخراجات برائے صرف (Consumption expenditures) 62 فیصد اور 70 فیصد کے درمیان محو گردش رہے اس سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ اندرون ملک سرمایہ کاری اور سرکاری اخراجات میں ہوتی رہنے والی تبدیلی (fluctuations) امریکی معیشت میں فیصلہ کن اہمیت رکھتی تھی اور اس کے مقابلے میں بیرون ملک سرمایہ کاری نہ ہونے کے برابر حیثیت کی حامل تھی۔

مزید برآں سرمایہ کاری کے لئے رقوم کی باہر منتقلی کے ساتھ ساتھ ہمیں دوسرے ممالک میں امریکی بزنس کی باعث وجود میں آنے والی قدر زائد کی اندرون ملک منتقلی کا بھی جائزہ لینا چاہئے جو کہ امریکی معیشت میں پہلے سے موجود زائد سرمایے (available surpluse) میں اضافے کا سبب بنتی ہے۔ اقوام متحدہ کی تحقیق کے مطابق "غیر ممالک میں قائم ایسے تجارتی و کاروباری اداروں سے جو کہ امریکہ کے ماتحت ہیں ان سے حاصل ہونے والے منافعوں کی واپس امریکہ ترسیل وہاں سے بیرون ملک منتقل ہونے والی براہ راست سرمایہ کاری کی رقوم کے یا تو برابر ہیں یا بعض اوقات یہ بڑھ جاتی ہیں" 1950ء سے 1960ء تک امریکہ کی ادائیگیوں کے توازن کی سٹیٹمنٹ کے مطابق اس دوران نجی شعبے میں غیر ملکی سرمایہ کاری کا میزان 20 ملین تھا جبکہ سرکاری شعبہ کی طرف سے دوسرے ممالک میں 23 بلین ڈالر کی سرمایہ کاری کی گئی۔ جبکہ انہی دنوں مختصر دورانیے اور طویل دورانیے کی سرمایہ کاری کے نتیجے میں جو رقوم امریکہ منتقل ہوئیں وہ 19

بلین ڈالر تھی علاوہ ازیں امریکہ کی بیرون ملک سرمایہ کاری پر حاصل ہونے والے منافع کی رقم 25 ملین ڈالر تھی۔ بیرون ملک سے حاصل ہونے والی آمدنی کے اعداد و شمار اس (آمدنی) کی صحیح قدر (Value) بیان کرتے ہیں جو کہ مذکورہ بالا سطور میں بیان کردہ اسباب کے باعث امریکی کاروباری و تجارتی حلقے کو حاصل ہوئی۔ اور اگر صحیح صورتحال کی وضاحت کی جائے تو نتیجہ یہ ہوگا کہ سرمایے کی برآمد سے رقوم کا بیرون ملک منتقل ہو جانا بیرون ملک سے آنے والے سرمایہ کی وجہ سے بے اثر (Cancel out) ہو جاتا ہے۔

یہاں اس نقطے پر غور کرنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا جس کی طرف پام دت ہماری توجہ مبذول کرواتے ہیں جو کہ جنگ عظیم دوئم کے بعد برطانیہ کی طرف سے سرمایے کی برآمد کی بحالی کے بارے میں ہے وہ رقم طراز ہیں "جنگ کے بعد کے سالوں کے دوران برطانوی پالیسی کا بڑا مقصد سرمایے کی برآمد کی بحالی اور بیرون ملک اپنے سرمایے کے ذخائر میں اضافہ کرنے کی سر توڑ کوشش ہے حتٰی کہ وہ اس مقصد کو پانے کے لئے اندرون ملک سرمایے میں آنے والی کمی کا خطرہ مول لینے کے لئے بھی تیار تھا۔ 1947ء سے 1951ء تک کے پانچ برسوں میں برطانیہ کی طرف نئی مدات میں کی جانے والی سرمایہ کاری جو کہ سٹرلنگ کی زیر اثر خطوں میں کی گئی 996 ملین پونڈ تک کی تھی۔ اس نئی سرمایہ کاری کی بنیاد سراسر مصنوعی تھی کیونکہ اس سرمایہ کاری کا بڑا حصہ اس قرضے پر مبنی تھا جو برطانیہ نے نوآبادیوں سے زبردستی حاصل کیا تھا اسی لئے دست نگر ممالک کی سٹرلنگ سے متعلق بقایاجات اس عرصے کے دوران بڑھ کر 469 ملین پاؤنڈ ہو گئے تھے۔" پام دت کے اس بیان سے جو بات عیاں ہوتی ہے وہ یہی ہے کہ جس صورتحال کے بارے میں پام دت ذکر کر رہا ہے وہ اس صورتحال سے یکسر مختلف ہے جس کا ذکر لینن کی تھیوری میں ملتا ہے۔ پام دت اندرون ملک وسائل کی کمی کے ہوتے ہوئے بھی سرمایے کی برآمد کے بارے میں بات کرتا ہے جبکہ لینن کا نقطہ نظر یہ ہے کہ سرمایہ دارانہ معیشت میں جب سرمایے کا ارتکاز آخری حدوں کو چھونے لگے تو سرمایے کی نکاسی کا آغاز ہوتا ہے۔ اس کے بعد پام دت جس حقیقت کی طرف اشارہ کرتا ہے وہ یہ کہ سرمایے کی برآمد کے نتیجے میں رقوم کی بیرون ملک منتقلی بیرون ملک سے قدر زائد کی آمد کی وجہ سے صورتحال جوں کی توں ہی رہتی ہے۔ اس کے علاوہ وہ نہ صرف سٹرلنگ کے بقایاجات (sterling balance) کی طرف بھی اشارہ کرتا ہے بلکہ اس سالانہ خراج (Tribute) کا تذکرہ بھی جس کا حوالہ دراصل اس نے کسی اور جگہ دیا ہے۔

پام دت کا کہنا ہے کہ بیرون ملک کی جانے والی سرمایہ کاری (accumulation of overseas investments) کو اکثر اوقات اس زر زائد (Surplus Value) سے فنانس کیا جاتا تھا جو کہ نوآبادیوں سے نچوڑا جاتا تھا۔ وہ لکھتا ہے "19 ویں صدی کے نصف آخر کے دوران برطانوی سرمایے کی برآمد کا اصل ذریعہ وہ منافع ہوتا تھا جو کہ برطانیہ کو اس کی تجارتی و صنعتی اجارہ داریوں سے حاصل ہوتا تھا۔ انہی ذرائع سے حاصل

ہونے والی رقوم کو دوبارہ سرمایہ کاری کے لئے استعمال کیا جاتا تھا۔" اسی دلیل کے اثبات کے لئے اے۔ ایچ۔ املہ (Imlah) کی طرف سے فراہم کردہ اعداد وشمار کو مائیکل بیرٹ براؤن نے بھی استعمال کیا تھا۔

جان سٹر ایچی اپنی تحریر اینڈ آف ایمپائر (سلطنت کا اختتام) میں سرمایے کی برآمد کے کردار سے متعلق لینن کی دلیل کو اختیار کرتے ہوئے ایک الگ اور مخصوص نظریے کی تشکیل کرتا ہے۔ اس کا استدلال ہے کہ مارکس کی سرمایہ دارانہ ترقی (Capitalst development) کی تھیوری جو کہ لینن کے نظریہ امپریلزم کی بنیاد ہے۔

جو نظام سرمایہ داری کے پروان چڑھنے کی صورت میں عوام کی بہت بڑی تعداد کے لئے مصائب کے لامتناہی سلسلے کے آغاز کا عندیہ دیتی ہے۔ جس کی وجہ سے کیپٹلسٹ معیشت کا سماج کے اندر پھیلاؤ نہیں ہو پاتا۔ اس سے قطع نظر اگر ہم سٹر ایچی کی تصنیف "روس میں کیپٹل ازم کی نمو" (Development of Capitalism in Russia) میں مذکور لینن کی خدمات پر توجہ مرکوز کریں تو ہمیں اس میں لینن کی پیش کردہ تھیوری اپنی صحیح حالت میں نہ ملے گی۔ لینن کی اس تھیوری کی بابت سٹر ایچی کا کہنا ہے "حقیقت تو یہ ہے کہ تمام معاصر معیشت دان تو نہیں البتہ ان کی اکثریت سطور بالا میں مذکور اس خیال سے متفق نہیں کہ پختگی کی حدود کو پہنچے ہوئے کیپٹل ازم میں اس قدر زائد سرمایے کی پیدائش کا رجحان پایا جاتا ہے کہ سرمایہ کاروں کو انوسٹمنٹ کے لئے بیرون ملک کا رخ کرنا پڑتا ہے۔ یعنی استعماریت کے پھیلاؤ کی یوں تشریح کی جاسکتی ہے کہ بیرون ملک سرمایہ کاری کے لئے جو بیحد منافع بخش مواقع موجود ہوتے ہیں انہیں کامیابی سے اپنے تصرف میں لے آنا استعماریت کے لئے وسعت اختیار کرنے کا محرک بنتا ہے۔ یہ دلکش مواقع استعماری ممالک میں پیدا ہونے والے زائد سرمایے کو اس کی جائے پیدائش (بڑے سرمایہ دار ممالک) سے کھینچ لیتے ہیں۔ زائد سرمایے کو گھریلو منڈی میں کم منافع کے امکانات کے باعث اپنے مقام پیدائش سے زبردستی دھکیلا ہرگز نہیں جاتا۔" ایسا محسوس ہوتا ہے کہ سٹر ایچی نے اپنے اس بیان کے مضمرات کا صحیح طور پر جائزہ نہیں لیا۔ چنانچہ وہ نہایت ہی عامیانہ سے نتیجے پر آن پہنچتا ہے جس کے تحت امریکہ اپنے استعماری مفادات کو وسعت دینے سے نہ صرف اس لئے باز رہے گا کہ استعمار مخالف جذبات اپنے عروج پر ہیں (اگرچہ وہ یہ بھی تسلیم کرتا ہے کہ استعمار مخالف جذبات امپریلزم کے پھیلاؤ میں مانع نہیں ہوسکتے) غیر ترقی یافتہ ممالک میں نیشنلزم (قوم پرستی) کا جذب شدید ہے اور سوویت یونین اور چین جیسے فریقین مخالف کی موجودگی کے علاوہ سٹر ایچی اس خیال کا اظہار کرتا ہے کہ امریکہ کے اندر معیشت کا پھیلاؤ اس قدر ہے کہ وہاں پر بیرون ملک منافع آور سرمایہ کاری کے لئے زائد سرمایہ ہے ہی نہیں۔ سٹر ایچی کی یہ دلیل امریکہ کے پورے استعماری ریکارڈ کی پردہ پوشی کرتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔ امریکی استعماریت کے بعض پہلوؤں پر سے سیکشن 5 میں پردہ اٹھایا جائے گا۔

(4)

معلوم شہادتوں کی مدد سے اخذ کیا گیا نتیجہ "سرمائے کی برآمد" (Export) بعد از جنگ (عظیم دوئم) سرمایہ دارانہ نظام (کیپٹل ازم) کے وجود کی بقا کے لئے قطعاً لازمی شرط نہیں، کیپٹل ازم پر ہونے والی حالیہ بحث میں بھی مضمر دکھائی دیتا ہے۔ جنگ کے بعد پہلی مرتبہ 1957ء کے اختتامی ایام میں برطانوی کمیونسٹ پارٹی کے حلقوں میں "نظریہ بحران" (Crisis Theory) کے حوالے سے جب پہلی مرتبہ مباحثہ ہوا تو اس میں بھی اس "نتیجہ" پر اتفاق کیا گیا (یعنی سرمایے کی باہر منتقل (برآمد) کیپٹل ازم کی بقا کے لئے لازمی نہیں)۔ اس دوران بحران کے ٹل جانے (Postponement of the crisis) کی جو وجوہات بیان کی گئیں ان میں (1) سوشل سروسز (سماجی بھلائی کے لئے خدمت، پبلک انوسٹمنٹ اور اسلحہ سازی پر ریاست کی جانب سے بھاری رقوم کا خرچ کیا جانا (2) قومیائی گئی صنعتوں کی طرف سے سرمایہ کاری (3) جنگ عظیم دوئم کے بعد ٹیکنالوجی کے باعث آجانے والے انقلاب اور معیشت کے شعبے میں ہونے والی توسیع جو کہ مندرجہ بالا وجوہ (1) اور (2) کی وجہ سے ذرائع پیداوار کی تشکیل کا بھی باعث ہوئی۔ انہی وجوہات کا احاطہ پروفیسر ٹسورو (Prof. Tsuru) کے منظم کردہ سمپوزیم "کیا کیپٹل ازم تبدیل ہو گیا ہے؟" (Has Capitalism Changed?) میں بھی کیا گیا بلکہ یوں کہنا بہتر ہوگا کہ ان وجوہات کو سمپوزیم میں مرکزی اہمیت دی گئی۔ اس سمپوزیم میں باران (Baran) بیٹل ہائم (Bettelheim) ڈوب (Dobb) گالبرائتھ (Calbraith)، کارن راڈ (Kornrod)، سٹرائیچی (Strachey)، سویزی (Sweezy) اور ٹسورو (Tsuru)، نے بذات خود حصہ لیا۔ بیرٹ براؤن (Barratt Brown) "بحران کے ٹل جانے" کی وجوہات میں ایک کا اور اضافہ کرتا ہے۔ ایسا کرتے ہوئے وہ کہتا ہے کہ بعد از جنگ کیپٹل ازم اس وجہ سے زوال پذیر ہونے سے بچ گیا کیونکہ خام مال پیدا کرنے والے ممالک کی برآمدات میں خاطر خواہ اضافہ ہوا تھا کیونکہ تجارت کی شرائط ایسی طے کی گئی تھیں جو صنعتوں سے محروم ممالک کے لئے بہتر امکانات رکھتی تھیں جس کا فائدہ خام مال پیدا کرنے والے ممالک کے علاوہ بالواسطہ طور پر برطانیہ کو بھی ہوا۔

یہاں ہم اس تنازع میں الجھنے سے گریز کریں گے جس میں ہمعصر کیپٹل ازم کے محرکات کی تفہیم کے لئے بعض بہت کارآمد اور قیمتی نظریات وافکار پیش کئے گئے۔ لیکن اب بھی بجا طور پر کہا جاسکتا ہے کہ ترقی یافتہ سرمایہ دارانہ ممالک کی معیشتوں کے مسلسل باعمل رہنے اور اس کی وجہ سے "بحران کے موخر ہو جانے" کی تمام تر تفصیلات اور توجیہات کا احاطہ کر لینے کے باوجود سرمایہ دارانہ نظام کو پیش آنے والے آخری اور لازمی بحران کے مسئلہ کا حل ابھی سامنے آنا ہے۔ نمو پذیر پیداواری استعداد کو جزوی طور پر اس طرح کھپا لیا گیا کہ وسائل کا رخ اسلحہ اور ضیاع کی ان تمام شکلوں کی طرف مڑ گیا جنہیں سرمایہ داری نظام

سرکاری اور نجی دونوں شعبوں میں پیدا کر سکتا ہے۔اس طرح معاشی ترقی کی شرح میں کمی ضرور واقع ہوتی ہے لیکن یہ معاشی ترقی مکمل طور پر رک نہیں جاتی کیونکہ جب سمکشبت سرمایہ کاری اور تکنیکی تبدیلی کا عمل جاری رہتا ہے معاشی ترقی بھی جاری رہتی ہے۔ایک خیال یہ بھی ہے کہ معیشت کے اس حصے کی توسیع جو کہ ذرائع پیداوار کو تشکیل دیتی ہے اس سے آخری بحران موخر تو ہو سکتا ہے لیکن مکمل طور پر ختم نہیں ہو سکتا۔ فطری طور پر ذرائع پیداور کی تشکیل سے صارفین کی قوت صرف اور وسعت پذیر پیداواری قوتوں میں تفاوت شدید تر ہو جاتا ہے جس سے بحران کا ظہور یقینی ہو جاتا ہے۔

سرمایہ دارانہ معیشتوں کے ایک عرصے تک پھلنے پھولنے کے عمل پر غور کرتے ہوئے ایسی (جن کا ذکر اوپر کیا جا چکا ہے) مختصر دورانیے کی توجیہات کے کافی ہونے پر شک ہونے لگتا ہے۔چند وضع دار مارکیٹ کیپٹل ازم کے) "آخری بحران" (Final Crisis) کے نظریے کی میکانکی طریقے سے تعبیر کرنے کے خلاف تنبیہ کر کے اسے سچا ثابت کرنے کی کوشش کریں گے۔وہ یہ بھی کہیں گے کہ "ہمیں ان مزاحمتی رجحانات کے اثر پر بھی غور کرنا چاہئے جو ان بنیادی رجحانات کے لئے سد راہ بن سکتے ہیں جو اس "آخری بحران" کی تکمیل کے لئے راہ ہموار کرتے ہیں۔ان مارکسسٹوں کا کہنا ہے کہ اس "بحران" کی آمد کے وقت کا تعین کرنا تو ممکن نہیں البتہ اس "بحران" کے ناگزیر ہونے پر کوئی شک وشبہ نہیں کیا جاسکتا۔اگر وقت کی بات کی جائے تو اس "بحران" کے وقوع پذیر ہونے کے لئے سال نہیں بلکہ دہائیاں (Decades) درکار ہوں گی۔مارکس نے سو سال پہلے اور سوشلسٹ انقلاب سے بہت پہلے لینن نے سوشلزم کے آغاز اور کیپٹل ازم کے اختتام کی بات کی تھی لیکن اب تک کیپٹل ازم اپنا وجود برقرار رکھے ہوئے ہے۔کیپٹل ازم کی اس قدر لمبی عمر کے پیش نظر ہمیں ان تبدیلیوں کا زیادہ عمیق اور باریک بین نظروں سے جائزہ لینا ہوگا جو اس دوران میں رونما ہوتی رہی ہیں۔

کیپٹل ازم کو وقتاً فوقتاً پیش آنے والے بحرانوں اور اس میں ہوتی رہنے والی ترقی میں جنم لینے والے تضاد کو ایک نظریے کے ذریعے رفع کرنے کی کوشش کی جاتی ہے اس نظریے میں یہ مفروضہ پنہاں ہے کہ یہ بحران پھیل جانے والی پیداواری قوتوں اور سمٹ جانے والی قوت صرف میں بڑھ جانے والے تفاوت کو کم کر کے کسی قدر توازن کا باعث بن جاتے ہیں۔ایملی برنز کہتا ہے "کیونکہ منافع جات ذرائع پیداوار (Means of Production) کی تشکیل کا موجب بن جاتے ہیں۔اس سے پیداواری استعداد بڑھ جاتی ہے جس کے نتیجے میں حقیقی پیداوار میں اضافہ ہوتا ہے البتہ افراد کی قوت صرف اسی تناسب سے نہیں بڑھ پاتی۔اس طرح پیداوار اور اخراجات میں فرق جنم لے لیتا ہے۔۔۔" یہ ایک ایسا مفروضہ ہے جو سیر حاصل گفتگو کا متقاضی ہے۔یہاں اس مفروضے کو قطعی طور پر رد کرتے ہوئے ہم اس حقیقت کی جانب

اشارہ کریں گے کہ پچھلے سو سالوں کے دوران پیداواری استعداد میں حیران کن اضافہ ہوا۔ نہ صرف یہ کہ ذرائع پیداوار میں ترقی ہوئی بلکہ قوت صرف بھی اسی دوران بڑھی۔ اشیائے صرف کی پیداوار میں ہو جانے والے اضافے ہی کے زیر اثر افراد کی حقیقی آمدنی میں بھی اضافہ ہوا۔ جس نے سرمایہ داروں میں پیداوار کے بڑھنے کے عمل کی افادیت کو اجاگر کیا خصوصاً جب پیدا ہونے والی یہ اشیاء فروخت ہونے لگیں۔ یہ ایسی حقیقت ہے جسی اس مفروضے (تھیوری) میں زیر بحث لانا چاہیئے۔

مذکورہ بالا تھیوری میں اس امر کا ذکر بھی ہونا چاہیئے کہ اصراف (Consumption) کی استعداد میں اضافہ صرف اسی صورت ہی میں نہیں ہوتا جب پیداواری عمل سے منسلک محنت کش افراد کی آمدنی بڑھ جاتی ہے بلکہ غیر پیداواری عمل یعنی انتظامیہ، خرید و فروخت، فنانسنگ اور ایڈورٹائزنگ سے وابستہ افراد کی تعداد میں ہو جانے والا اضافہ بھی مجموعی قوت صرف میں وسعت کا باعث بنتا ہے۔ اضافہ شدہ پیداواری استعداد کا کچھ حصہ تو سرکاری اور نجی شعبوں میں ہونے والے غیر منافع بخش اور فضولیات پر مبنی مدات پر اٹھ جاتا ہے (غیر پیداواری ملازمتیں بھی اسی کا حصہ ہیں) جو کہ عصری کیپٹل ازم کا خاصہ ہے۔ لہذا محنت کش کی پیداواری استعداد (Productivity) کے بڑھ جانے سے یہ توقع نہیں کی جاسکتی کہ اس کی حقیقی اجرت میں بھی اضافہ ہو جائے گا۔ اب کیپٹل ازم کی بقا کے لئے سر دست اس امر کی سخت ضرورت ہے کہ حقیقی اجرتوں میں اضافہ کیا جائے جس سے اضافی پیداوار (expanded productive capacity) کا باقی ماندہ حصہ بھی کھپ جائے۔ بارن (Baran) پروفیسر بارجر (Barger) کے مرتب کردہ اعداد و شمار کے حوالے سے کہتا ہے "1990ء اور 1956ء کے درمیانی عرصے میں پیداوار میں ہونے والے اضافے اور پیداوار کو ممکن بنانے والے محنت کشوں کی حقیقی اجرتوں (Real Wages) میں پہلے سے موجود غیر معمولی فرق اور زیادہ بڑھ گیا تھا۔ اس دوران ہر محنت کش کی فی کس پیداواری استعداد 277.1 فیصد بڑھی جبکہ ان کی اوسط فی گھنٹہ آمدنی میں 230 فیصد کے حساب سے اضافہ ہوا۔۔۔" یہاں سب سے متاثر کن پہلو محنت کشوں کی حقیقی اجرتوں میں ہونے والے اضافے سے متعلق ہے جس کے بغیر معیشت کے مزید پھیلاؤ کا گمان بھی نہیں کیا جاسکتا تھا۔ اب ہم بہت ہی پر خطر موضوع کی طرف آتے ہیں جو "مارکسٹ تھیوری آف ویجز" (مارکسی نظریہ اجرت) ہے۔ کچھ سال پہلے مورس ڈوب (Maurice Dobb) نے "لاء آف ایبسولوٹ امپاورشمنٹ" (Law of Absolute Impovershment) کی اس تشریح پر تنقید کی جس کا سوویت معیشت دان ابھی تک پرچار کر رہے ہیں۔۔۔" (جس کا فرانس میں ابھی تک دفاع کیا جارہا ہے اور جسے من و عن اس ملک میں ظاہر ہونے والی مارکسی تحریروں میں بڑی شد و مد سے بیان کیا جاتا ہے)۔۔۔ ڈوب کا کہنا ہے کہ یہ بہت ہی شک و شبے والی بات ہے کہ مارکس نے کبھی بھی کم ہوتی ہوئی اجرتوں سے متعلق کسی بھی قانون کا ذکر کیا ہو۔ قانون ارتکاز

سرمایہ (Law of Capital Accumulattion) کہ جس کا مارکس "سرمایہ" (Capital) میں ذکر کرتے ہوئے صنعتی ریزروآرمی میں اضافے کی جانب اشارہ کرتا ہے۔ بالفرض اس نے ایسی کوئی بات کہی بھی ہو پھر بھی مارکس یقیناً آخری شخص ہوگا جو یہ کہے گا کہ یہ رجحان محنت کشوں کی تحریک کے نتیجے میں ہونے والی طبقہ وارانہ آویزش سے متاثر نہ ہوگا۔" چنانچہ مارکسٹ حقیقی اجرتوں میں اضافے کی حقیقت سے آشنا ہو رہے ہیں۔ یہ بھی حقیقت ہے کہ اجرتوں میں اضافے کے امکان واضح ہو جاتے ہیں۔ مارکس کی ایک دلیل یہ بھی ہے کہ اجرتوں میں ہونے والے اضافے کی وجہ سے سرمایہ دار کو مشینوں کے زیادہ سے زیادہ استعمال کی ترغیب ملتی ہے جس کے نتیجے میں بیروزگاری بڑھ جاتی ہے اور بیروزگار صنعتی محنت کشوں کی تعداد میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ اسی طرح سے یہ بھی فرض کیا گیا کہ مشینوں کے بڑھ جانے والے استعمال کی وجہ سے ملازمتوں کے لئے مقابلہ نہایت سخت ہو جائے گا جس کی وجہ سے اجرتوں کی سطح دوبارہ گر جائے گی۔ اس صورتحال میں بہتری کی ایک صورت تو یہ ہو سکتی ہے اگر منظم ہو کر محنت کش اجرتوں کی معقول سطح کو برقرار رکھنے کے لئے جدوجہد کریں اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ سرمایہ کاری اور منافع کا حصول نہایت تیزی سے ہو اور اس طرح معیشت میں وسعت آجائے جس کے نتیجے میں بیروزگار ہو گئے ہوئے محنت کشوں کو پھر سے ملازمت مل جائے۔ دوسری صورت اس میں اس کا بھی امکان ہو سکتا ہے کہ مشینوں کے بڑھتے ہوئے استعمال کے اثر اور اس کے نتیجے میں پیداوار میں ہو جانے والے اضافے کی وجہ سے اجرتوں میں منافع کی شرح میں کمی آئے بغیر اضافہ ہو جائے۔

سرمایہ دارانہ ترقی سے متعلق مارکسی نظریے میں ایسے مفروضات کا احاطہ کیا جاتا ہے جو محض اضافہ شدہ پیداوار کے تناسب سے اجرتوں کے بڑھ جانے ہی پر تمام تر توجہ مرکوز کئے رہتے ہیں اور کیپٹل ازم کے دوسرے ایسے پہلوؤں سے صرف نظر کئے رہتے ہیں جو کہ کیپٹل ازم میں تبدیلی لانے میں ممد و معاون ہوتے ہیں۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ موخرالذکر پہلو زیادہ اہمیت کے حامل ہیں۔

اب ایک ایسا متحرک نظام ہمارے سامنے ہوگا جس کی پیداواری استعداد تیزی سے بڑھ رہی ہوگی اور اسی نسبت سے اس نظام کے تحت رہنے والے افراد کی قوت صرف میں بھی اضافہ ہوگا۔ لیکن ایسے نظام پر راضی برضا ہو جانے میں ایک قباحت تو یہ ہے کہ مارکس کے زمانے سے اجارہ دارانہ کیپٹل ازم کے طریقہ کار میں جو تبدیلیاں بھی رونما ہوتی رہی ہیں پر وہ نظرانداز ہو جائیں گی۔ ایسی ہی قباحت پر مبنی لغزش جان سٹراچی سے سرزد ہوئی ہے۔ کیونکہ اجرتوں میں اضافے کے لئے مزدوروں کے سرگرم عمل ہونے کی اہلیت اس کی دلیل کا اہم ترین نکتہ ہے۔ وہ عصری کیپٹل ازم کے کچھ دوسرے اہم پہلوؤں کو زیر بحث لانے میں ناکام رہا ہے جو عہد حاضر کے نظام سرمایہ داری میں مضمر نئے تضادات کو اجاگر کرتے ہیں۔ وہ کج روی اور ضیاع جو

ایک ایسے نظام سے پیدا ہو رہے ہیں جس میں صارف کا کوئی اختیار باقی نہیں رہا بلکہ وہ انفرادی اور اجتماعی (یعنی سرکاری اخراجات کی منصوبہ بندی کے حوالے سے) دونوں سطحوں پر لوٹ کھسوٹ کا نشانہ بن کر رہ گیا ہے اس لوٹ کھسوٹ کا ارتکاب ان لوگوں کی طرف سے کیا جاتا ہے جو اپنے لئے منافع بخش کاروبار کی راہیں تلاش کرتے رہتے ہیں جن میں ذاتی حوالوں سے کی جانی والی پیداواری منصوبہ بندی اور سرمایہ کاری دونوں مل کر معقول (طبقاتی) ربط وضبط کی راہیں تنگ کر دیتی ہیں۔ اور سب سے بڑھ کر یہ کہ اس نظام میں سائنسی ایجادات اور تکنیکی ترقی کے ثمرات بھرپور طریقے سے ظاہر نہیں ہو سکتے کیوں کہ اجارہ داری پر مبنی مسابقت سے منسلک مفادات اس کی راہ میں حائل ہوتے ہیں۔ یہ ہیں وہ وجوہات جن کو سامنے رکھتے ہوئے نظام سرمایہ داری پر تنقید کی جانی چاہئے۔ انہی خطوط پر پال بران (Paul Baran) کا کام قابل تحسین ہے۔ جس میں اگرچہ بران کی بریک ڈاؤن تھیوری (Breakdown Theory) سے وابستگی صاف نظر آتی ہے اس کے باوجود اس کی اس علمی و فکری کاوش سے عصری کیپٹل ازم میں موجود "جمود" اور وسائل کی تقسیم میں عقلی بنیادوں پر استوار کی گئی ترجیحات کا فقدان صریحاً دکھائی دیتا ہے۔ بران کی عصری کیپٹل ازم پر تنقید میں جو نکات شامل نہ ہو سکے ان کا احاطہ میں نے اپنے مقالے "کیا نظام سرمایہ داری زندہ رہ سکے گا؟" میں کیا ہے۔ بران اور میرا نکتہ نظر یہی ہے کہ ان وجوہات کی بنا پر جن کا "مستقبل بنیادوں پر معاشی ترقی" سے متعلق تھیوری میں ذکر کیا گیا ہے۔ کیپٹل ازم ہی کے فریم ورک میں رہتے ہوئے بحرانوں سے نجات ممکن نہیں۔ ہمارا خیال ہے کہ کیپٹل ازم کے خود بخود ہی ہو جانے والے خاتمے کے لئے کسی ڈرامائی بحران کی چنداں ضرورت نہیں۔ بریک ڈاؤن تھیوری (مکمل تباہی کا عندیہ دینے والا نظریہ) سے جمود کی تھیوری پر آجانے کے نتیجے میں تمام ترخوش فہمی اور اطمینان کا خاتمہ ہو جائے گا۔ جمود کی تھیوری (Stagnation theory) لوگوں کو سوشلزم کی تحریک دینے پر بے انتہا زور دیتی ہے۔ محض نظام سرمایہ داری کے تضادات ہمارے کسی کام نہ آئیں گے۔

**(5)**

تب استعماری توسیع کی قوت محرکہ کیا ہوتی ہے۔ اگر اب ہمارا نقطہ نظر یہ ہے کہ کیپٹل ازم کی بقا و ترقی کے عمل کو جاری رکھنے کے لئے سرمایے کی دوسرے ممالک میں منتقلی (export of capital) کوئی ضروری شرط نہیں اور کیا اس کا اندرونی طور پر ہی پھیلاؤ وہاں پر مرتکز ہو گئے ہوئے فاضل سرمایے کے لئے نکاسی کا معقول ذریعہ ثابت ہوتا ہے؟ تو اس سوال کا جواب اجارہ دارانہ کیپٹل ازم کی اس وقت محرکہ کے حوالے سے تلاش کرنا چاہئے جو اس (اجارہ دارانہ کیپٹل ازم) کی توسیع اور تمام سرمایہ دار دنیا پر اپنا غلبہ کر لینے کا باعث بنتی ہے اور چند بڑی اجارہ داریوں کے مابین سخت مقابلے کی فضا میں اس نوعیت کی توسیع اور غلبہ ان اجارہ دار کمپنیوں (giant oligopolies) کے استحکام اور ترویج و ترقی کے لئے ضروری ہوتا ہے جب

اجارہ دارانہ کیپٹل ازم کسی قومی معیشت کی حدود میں بھی توسیع پاتا ہے تو دیگر چھوٹے کاروباری اداروں کو یا تو تباہ کر دیتا ہے یا انہیں اپنی اندر جذب کر لیتا ہے چنانچہ قومی معیشت کے اندر رہتے ہوئے بھی وہ بالکل اسی عمل کو دہراتا ہے جو بین الاقوامی سطح پر اس کا طرہ امتیاز ہے۔ سرمایے کی دوسرے ممالک میں منتقلی اجارہ دارانہ سرمایہ داری کی توسیع اور اشیاء کی فروخت و خام مال کی فراہمی کے وسائل پر مکمل غلبے کے علاوہ اور کچھ نہیں۔ بلند تر منافع کی شرح اور سرمایے کی منتقلی (export of capital) سے وابستہ توقعات کیپٹل ازم کی اجارہ دارانہ صورت کو قائم کر کے ہی حاصل ہو سکتی ہیں۔ ترقی یافتہ سرمایہ دار ممالک اور پسماندہ ممالک میں اجرتوں کا فرق ہی فیصلہ کن اہمیت نہیں رکھتا کیونکہ ضروری نہیں کی پیداواری عمل پر کم مزدوری ادا کرنے سے اشیاء کی لاگت میں بھی کمی آجائے۔ منڈی پر منحصر دوسری معیشتوں میں اجارہ دارانہ کیپٹل ازم (ترقی یافتہ سرمایہ دار ممالک کی صورت میں) محض وہاں پر سرمایہ کاری کی مواقع پر تصرف حاصل کر کے ہی اپنے قدم نہ جماتا یعنی یہی وہ واحد ذریعہ ہر گز نہیں ہوتا جس کی وجہ سے اجارہ دارانہ سرمایہ داری کے نمائندہ ترقی یافتہ سرمایہ دار ممالک دوسری (غیر ترقی یافتہ) دنیا میں اپنا غلبہ قائم کر لیتے ہیں، بلکہ اجارہ دارانہ کیپٹل ازم نے کئی مختلف طرح کے ذرائع پیدا کر لئے ہیں جنہیں وہ حکومتی مشینری کے ذریعے جو کہ عام طور پر اس کی (اجارہ دارانہ کیپٹل ازم) کی تابع ہوتی تھیں کام میں لاتا ہے۔ سرمایے کی بیرون ملک منتقلی اور اس کی سرمایہ کاری پر مارکسیوں کا ضرورت سے زیادہ زور دینا دراصل ان دوسرے "ذرائع" کی اہمیت کو آج کے تبدیل شدہ حالات میں کم کرنے کے مترادف ہے۔

بیرون ملک سرمایہ کاری میں جو وسعت حالیہ برسوں میں آئی ہے اس حوالے سے بات کی جائے تو سرمایہ برآمد کرنے والے بڑی ممالک کی جانب سے 1955ء سے قبل ہر سال 2 بلین ڈالر سرمایہ بیرون ملک سرمایہ کاری کی غرض سے بھیجا جاتا تھا۔ 1955ء کے بعد اس سرمایے میں دوگنا اضافہ ہو گیا یعنی یہ سرمایہ بڑھ کر 4 بلین ڈالر ہو گیا۔ دوسری وجوہات کا زیادہ عمل دخل ہے۔ چانچہ لینن کی تھیوری (جس میں سرمایے کی بیرون ملک منتقلی کی بنیادی وجہ سستی لیبر کو قرار دیا گیا ہے) سے اتفاق نہیں کیا جا سکتا۔ مذکورہ بالا اقوام متحدہ کے سروے میں یہ بھی کہا گیا ہے کہ حالیہ برسوں میں بیرون ملک منتقل کئے جانے والے سرمایے میں سے صرف آدھا "کم آمدنی والے پسماندہ ممالک میں" برآمد کیا گیا ہے۔ پسماندہ ممالک میں کی جانے والی زیادہ تر سرمایہ کاری پیٹرولیم کی صنعت اور "تجارت" کے میدان میں کی گئی۔ تجارت بھی زیادہ معدنی تیل کے حوالے سے ہوئی۔ اس میدان میں مزدوروں کو کی جانے والی ادائیگیاں ان بلند تر منافع جات کے مقابلے میں کچھ وقعت نہیں رکھتیں جو کہ (یعنی منافع) ان پسماندہ ممالک سے پیٹرولیم کی صنعت و تجارت میں سرمایہ کاری کرنے سے حاصل کیا جاتا ہے۔ علاوہ اس کے جب منفعت کے لئے قائم کی جانے والی صنعتوں میں غیر ملکی

سرمایہ کاری کا روایتی انداز جو کہ عہد سابق کا خاصہ تھا اب زیادہ تر افریقی ممالک میں دیکھنے کو ملا ہے جہاں کے لوگوں میں غربت وافلاس کے باعث منڈی سمٹ کر بہت ہی محدود ہو گئی ہے اور وہاں اجارہ دارانہ کیپٹل ازم کے لئے منافع کے حصول کے بہت ہی کم مواقع رہ گئے ہیں۔ یہاں غیر ملکی سرمایہ کاری کے اس طرز سے مرتب ہونے والے اثرات کے بارے میں جو کچھ سطور بالا میں کہا جاچکا ہے صادق آتا ہے۔ لیکن جہاں تک عہد حاضر میں اجارہ دارانہ کیپٹل ازم کا تعلق ہے تو اس میں عہد سابق سے مخصوص سرمایہ کاری کی اہمیت قدرے کم ہو گئی ہے۔

استحصال کے لئے نیا اور بھرپور میدان پسماندہ ممالک کی نمو پاتی ہوئی اندرونی منڈیاں ہیں جن پر ترقی یافتہ ممالک میں رائج اجارہ دارانہ کیپٹل ازم نے وہاں گھریلو صنعت کو فروغ پانے کا موقع دینے کی بجائے ہمیشہ اپنا تصرف قائم کرنے کی کوشش کی ہے۔ آج نو آبادیاتی تجارت کو وسعت اختیار کرنے کے لئے بالکل ہی نئے ماحول سے نبرد آزما ہونا پڑ رہا ہے جس میں اجارہ دار نئے ہتھکنڈوں کا سہارا لے رہا ہے۔ چنانچہ اس نے پرائیویٹ سرمایہ کاری کی نئی شکلوں اور طریقہ ہائے کار کو اپنا لیا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ نئی طرز کے اجارہ داری نے بین الحکومتی مالیاتی اور اقتصادی تعلقات کو اپنے مقصد اور مفادات کی تکمیل کے لئے استعمال کرنا شروع کر دیا ہے۔

ہمارے اس نکتے کو ہندوستان کے پس منظر میں بہتر طور پر واضح کیا جاسکتا ہے کیونکہ حالیہ عرصے میں ظہور پذیر ہونے والے نئے Pattern کی عمدہ ترین مثال ہندوستان ہی کو کہا جاسکتا ہے جس میں کہ اجارہ دارانہ کیپٹل ازم ترقی پذیر ممالک کی وسعت اختیار کرتی اندرونی منڈیوں تک نہ صرف مؤثر طور پر رسائی اختیار کر لیتا ہے بلکہ بعد ازاں مکمل غلبہ بھی حاصل کر لیتا ہے۔ ہندوستان کے بارے میں عمومی تاثر یہی ہے کہ یہ ملک ایک آزاد جمہوری ملک ہے جو "سوشلسٹ طرز معاشرت" کی منزل کی جانب رواں دواں ہے جو کہ اس کے لیڈروں کا بھی واضح مقصد ہے۔ چنانچہ اس نام نہاد "تیسری دنیا" کے سامنے ہندوستان کو ایک نمونے کی طور پر پیش کیا جاتا ہے۔ لیکن حقیقت تو یہ ہے کہ ہندوستان کی ظاہری تصویر کے پس پردہ اقتصادی قوت کے ارتکاز اور "غیر ملکی اجارہ داروں کے غلبے" نے اپنا وجود برقرار رکھا ہوا ہے۔ ہندوستانی معیشت کی اہم پوزیشنوں کو ان دو عناصر نے اپنی دسترس میں لے رکھا ہے۔

ہندوستانی معیشت کے کارپوریٹ سیکٹر میں غیر ملکی سرمایے کا عمل دخل کافی زیادہ ہے، اگرچہ عام طور پر اس کا احساس نہیں کیا جاتا۔ ڈاکٹر موجمدار (انڈین سٹیٹس انسٹیٹیوٹ) کی جانب سے فراہم کئے گئے اعداد و شمار کے مطابق 1953ء میں ہندوستان کے منظم پرائیویٹ بزنس سیکٹر کے کل اثاثہ جات کا 33.2 فیصد غیر ملکی سرمایہ کاری کے طفیل قائم تھا۔ اپریل 1948ء میں صنعتی پالیسی پر ایک بیان میں یہ کہا گیا تھا کہ غیر ملکی

سرمایہ کاری کی صورت میں زیادہ تر ملکیت اور کنٹرول ہندوستانی ہاتھوں ہی میں رہے گا۔ تاہم اس کے ساتھ یہ ایک اضافی شق لگادی گئی کہ "انتظامی امور" (Power) کے لئے اصول وضع کئے جائیں گے کہ استثنائی معاملات کو ایک بچے تلے انداز میں قومی مفاد کے تحفظ کے لئے نمٹایا جائے لیکن اس اضافی شق (Provison) کا اثر یہ ہوا کہ ہندوستان میں ہونے والی کل غیر ملکی سرمایہ کاری کا محض 13 فیصد ایسی کمپنیوں کے ذریعے انویسٹ ہوا جن کا کنٹرول ہندوستان کے ہاتھ میں تھا۔ جبکہ غیر ملکی سرمایہ کا 60 فیصد غیر ملکی کمپنیوں کی شاخوں کے زیر کنٹرول رہا اور دوسرا 26 فیصد ایسی کمپنیوں کے زیر تصرف رہا جو غیر ملکی تھیں اور اس سرمایے کو ہندوستان سے باہر رہتے ہوئے کنٹرول کررہی تھیں۔ موخرالذکر کے حوالے سے ریزرو بینک آف انڈیا کے سروے کے نتیجے میں بلاتامل یہ کہا جاسکا ہے کہ ایسی کمپنیوں میں ہندستانی شراکت نہ ہونے کے برابر تھی۔ غیر ملکی نگرانی میں کام کرنے والی کمپنیوں میں سے 59 فیصد تک منافع دینے والی تمام کی تمام کمپنیاں غیر ملکی ملکیت ہی میں تھی۔ اس طرح 33 فیصد منافع دینے والی کمپنیوں کا 40 سے 99 فیصد تک کا حصہ غیر ملکی ملکیت میں تھا۔

ہندوستان میں حالیہ عرصے کے دوران غیر ملکی سرمایہ کاری کے حوالے سے جو اہم حقیقت غور طلب ہے وہ اس کی پرانی صورت (pattern) سے نئی صورت میں تبدیلی ہے۔ 1911ء میں جیسا کہ نورالاسلام کی طرف سے دیئے گئے، اعداد و شمار سے ظاہر ہے۔ ہندوستان اور سیلون میں 75 فیصد غیر ملکی سرمایہ جلب منفعت کی صنعتوں (extractive industries) پر صرف کیا گیا (اس کا 60 فیصد پلانٹیشن پر صرف ہوتا تھا)۔ کل غیر ملکی سرمایہ کاری کا صرف 3.7 فیصد کمرشل اور صنعتی Undertakings پر صرہوا۔ "صنعتی شعبے کے حوالے سے زیادہ تر سرمایہ کاری پٹ سن کی صنعت میں ہوئی۔" لیکن اگر ہم عہد حاضر کی صورتحال کی طرف توجہ کریں تو ہم دیکھیں گے کہ 1956ء میں کل غیر ملکی سرمایہ کاری کا 36 فیصد اشیاء سازی (Manufacturing) کی مد میں اور دوسرا 25 فیصد تجارت کے لئے مختص کردیا گیا (اس میں سے تقریباً 20 فیصد معدنی تیل کی ڈسٹریبیوشن پر خرچ کیا گیا)۔ کل غیر ملکی سرمایہ کاری کا صرف 20 فیصد پلانٹیشنز پر پبلک یوٹیلیٹیز (Public Utilities) پر 13 فیصد جبکہ کان کنی سمیت بقیہ مدات پر گیارہ فیصد مختص کیا گیا۔ یہ سب پرانی صورت سے بالکل برعکس ہے البتہ کسی بھی طرح کے نتائج اخذ کرنے سے پہلے ضروری ہے کی صنعتوں کی مد میں کی جانے والی غیر ملکی سرمایہ کاری کا صحیح طور پر جائزہ لیا جائے۔

ہندوستان میں تمام بھاری صنعتیں اور مغربی نوع کی اشیائے صرف کی تیاری کے لئے استعمال ہونے والی صنعت یا تو غیر ملکی سرمایے سے یا پھر غیر ملکی تکنیکی امداد کے ذریعے قائم ہوئیں۔ لیکن ہندوستان کے مقامی صنعتی ادارے روایتی صنعتوں یعنی تیل، دودھ، روئی کو کاتنے، دھننے اور بننے وغیرہ کی صنعتوں پر اپنا

کنٹرول اور نگرانی قائم کئے ہوئے تھے۔ ڈیمکل سپنسر کا ہندوستان میں غیر ملکی سرمایے اور مشترکہ اداروں کا مطالعہ کرنے کے بعد یہی نتیجہ ہے۔ البتہ امریکن کونسلیٹ سروے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے سپنسر مزید کہتا ہے۔ "مشترکہ سرمایہ کاری کے لئے اصل محرک ہندوستان کی طرف سے قائم کردہ درآمدی اشیاء کی بابت قواعد و ضوابط تھے جنہیں کہ گزند پہنچانے کی شدید ضرورت محسوس کی جارہی تھی۔۔۔ بہت سی امریکی مینوفیکچرنگ فرمیں منافع جات کی ترسیل (Remittance) کے بارے میں اس قدر متفکر نہیں جتنی کہ وہ اس خام مال کے بکنے کے بارے میں پریشان تھیں جو کہ امریکہ سے ہندوستان درآمد کیا جاتا ہے۔ عمومی نقطہ یہ نہیں کہ منافع جات کی شرح اتنی بلند کر دی جائے جتنی ہندوستانی ادا کرنے کی سکت رکھتے ہوں بلکہ اصل نقطہ تو یہ ہے کہ یہاں اپنی تیار کردہ اشیاء کی فروخت کے امکانات کو زیادہ سے زیادہ کر دیا جائے تاکہ امریکہ میں موجود اصل کمپنی ان اشیاء کی پیداوار کو اسی تناسب سے آخری حدود تک بڑھا دے۔"

اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ ہندوستان میں غیر ملکی سرمایہ معقول منافعہ کمانے سے قاصر تھا۔ 1948ء سے 1955ء تک کے درمیانی عہد میں غیر ملکی اداروں کی طرف سے کمایا جانے والا منافع 4170 ملین روپے تھا۔ اس کا موازنہ اگر کارپوریٹ سیکٹر میں حاصل کئے جانے والے کل منافع سے کیا جائے جو کہ 12460 ملین روپے تھا تو نتیجہ یہی ہوگا کہ معیشت کے کارپوریٹ سیکٹر میں حاصل ہونے والے کل منافع کا ایک چوتھائی غیر ملکی انٹرپرائیز ز ہتھیا لے جاتی تھیں۔ یہ اعداد و شمار فارن رپورٹ فولیو ہندوستان میں سرگرم عمل غیر ملکی اداروں کا بنیادی مقصد منافع کا حصول نہیں پایا یہ کہ یہاں منافع ویسے ہی نہ ہونے کے برابر ہے بلکہ مختلف غیر ملکی اداروں کی ہندوستان میں کام کرنے والی ذیلی شاخیں تو کل منافع کا بہت ہی مختصر سا حصہ کماتی ہیں۔

نوآبادیاتی عہد کے بعد ہندوستان میں غیر ملکی سرمایے کے غلبے کا اہم ترین پہلو براہ راست سرمایہ کاری اور غیر ملکی اجارہ داریوں کی ذیلی شاخوں کا قیام اور وسعت اختیار کرنا ہی نہیں۔ اگرچہ ان حقائق کی موجودگی اور اہمیت سے سر موانکار نہیں کیا جاسکتا۔ لیکن بعد از نوآبادیاتی عہد اہم ترین پہلو غیر ملکی سرمایے کی ہندوستانی کاروباری طبقات کے ساتھ شراکت داری ہے۔ اس پہلو کو سمجھنے کے لئے سب سے زیادہ ضروری ہے کہ اس تمام ترعمل کی تفہیم حاصل کی جائے جس کے تحت بڑی سرمایہ دار ممالک میں بننے والی اشیاء کے لئے منڈی تلاش کی جاتی ہے اور ٹیکنکل خدمات کی انجام دہی کے عوض رائلٹیوں اور فیسوں کی ادائیگیوں کا نہ ختم ہونے والا سلسلہ وجود میں آجاتا ہے۔ واقعتاً اس طرح کے ضمنی فوائد اتنے زیادہ ہوتے ہیں کہ ہندوستانی معیشت کے کارپوریٹ سیکٹر سے حاصل ہونے والے منافع جات بھی مقابلتاً غیر اہم دکھائی دینے لگتے ہیں۔ بدقسمتی سے اجارہ دارانہ سرمایہ داری سے حاصل ہونے والے اس طرح کے فوائد کی کل مالیت کا صحیح تخمینہ

میسر نہیں اور نہ ہی موجود اعداد و شمار کی مدد سے سرمایہ دار ممالک کو ہونے والے فوائد کی نشاندہی ممکن ہے لیکن ان کے وجود اور غیر معمولی سائز سے انکار ممکن نہیں اور غیر ملکی کاروباری ادارے بھی ان فوائد کی اہمیت سے آگاہ ہیں۔

ہندوستانی کاروبار کے ساتھ غیر ملکی سرمایے کی شراکت داری کو "ہندوستان میں سرمایہ کاری کا نیا نمونہ" قرار دیتے ہوئے ڈیمکل سپنسر (جس نے ہندوستان میں ایسی سرمایہ کاری کو ہی اپنی تحقیق کا موضوع بنایا ہے) رقم کرتا ہے۔ "یہاں ہندوستانی مفادات کو غلبہ حاصل ہوتا ہے اور غیر ملکی حصہ داروں کو سرمایے کا تھوڑا حصہ موصول ہوتا ہے۔ سرمایے کے کچھ حصہ کی ادائیگی انہیں (غیر ملکی حصہ داروں کو) مشینری اور ٹیکنکل خدمات کی فراہمی کے عیوض کی جاتی ہے دراصل یہ سب معاملات تکنیکی امداد کے سمجھوتے ہی کی توسیع سمجھی جاتی ہے۔۔۔اس طرح کے بندوبست کے فوائد میں ایک تو یہ ہے کہ ہندوستانی منڈی میں غیر ملکی سرمایے کو قدم جمانے کا موقع مل جاتا ہے۔ غیر ملکی کارپوریشن تکنیکی امداد اور ساز و سامان کے فراہم کنندہ کی حیثیت سے مالی منفعت حاصل کرتی ہیں بلکہ آئندہ کے لئے کنٹریکٹ حاصل کرنے میں بھی وہ دوسروں کی نسبت زیادہ بہتر پوزیشن میں ہوتی ہیں۔" اس تناظر میں "غالب" کا لفظ شراکت کے تناسب (ratio) کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ کیونکہ ان حالات میں ہندوستانی کمپنی ہی اپنے وجود کے بقاء کے لئے معاہدوں کے جاری رہنے کو ضروری تصور کرتی ہے جو غیر ملکی اجارہ داریوں کے ساتھ Patents کے استعمال، اضافی پرزوں کے حصول اور دوسری مالی و تکنیکی خدمات کے حصول کے لئے کئے جاتے ہیں۔ معمولی سی غیر ملکی شراکت داری کا مقصد چھوٹے پیمانے پر منافع حاصل کرنا ہی نہیں ہوتا بلکہ معاہدے کے تحت غیر ملکی اجارہ داری کو ایک مکمل اختیارات کا حامل ڈائریکٹر مقرر کرنے کا حق حاصل ہو جاتا ہے جو اس (اجارہ داری) کے لئے معاملات کی نگرانی کرتا ہے۔

اپنی ہیئت کے اعتبار سے اس نئی طرز کی غیر ملکی سرمایہ کاری اہمیت میں اپنی معمولی قدر و قیمت سے کہیں زیادہ وقعت کی حامل ہے۔ایسی سرمایہ کاری کے اعداد و شمار صحیح صورتحال کو واضح کرنے سے قاصر ہیں، کیونکہ ہندوستان میں ہونے والی گھریلو سرمایہ کاری کے سائز کے مقابلے میں غیر ملکی سرمایہ کاری کا موازنہ کیا ہی نہیں جاسکتا۔اس طرح اعداد و شمار کے ذریعے سے یہاں روایتی طرز کی غیر ملکی سرمایہ کاری کی قدر کو بھی صحیح طور پر جانچا نہیں جاسکتا۔ لہٰذا اگر ہم ظاہری طور پر اعداد و شمار پر نظر دوڑائیں تو 1953ء میں ہندوستانیوں کے زیر کنٹرول کمپنیوں میں غیر ملکی حصہ موجمدار کے مطابق ہندوستان میں ہونے والی کل غیر ملکی سرمایہ کاری کا 13 فیصد بنا ہے۔ 1953ء میں غیر ملکی سرمایہ کاری کی قدر ہندوستان، میں منظم کاروباری سیکٹر کے کل اثاثہ جات کا موجمدار کے مطابق 4.36 فیصد ہے۔اگر ان کے کام کرنے کے طریقہ کار کا شراکت

داری کے پس منظر میں جائزہ لیاجائے تواس سے اس عمل میں شامل تمام ہندوستانی کمپنیوں کے اثاثہ جات کے بارے میں جاننا ممکن ہو جاتا ہے۔

ہندوستانی کمپنیوں میں غیر ملکی سرمایے کی معمولی شراکت داری کے پس منظر میں دراصل اس کی ہندستان کے بڑے کاروباری اداروں میں حصہ داری بڑی ٹھوس بنیادوں پر قائم ہو جاتی ہے۔ اس طرح ہندوستانی معیشت میں اجارہ داری کا ارتکاز (monopoly concentration) یعنی اجارہ داریوں کا تمام وسائل پر تصرف حاصل کر لینا ان غیر ملکی اجارہ دار گروپوں کے لئے باعث تقویت ہوتا ہے جو ہندوستانی اجارہ داریوں کی پشت پناہی کرتے ہیں۔ ہندوستان میں اجارہ داریوں کے اس طرح پھلنے پھولنے پر نہ صرف ماہرین بلکہ عام لوگ بھی تبصرہ کرتے رہتے ہیں۔ لیکن اس صورتحال پر جامع انداز میں حالیہ برسوں کے دوران ہی تجزیے کا آغاز ہوا ہے اور ابھی اس حوالے سے بہت سا تجزیاتی کام ہونا باقی ہے۔ ہندوستان کے بڑے اجارہ دارانہ گروپوں کے نام ہر خاص و عام کو معلوم ہیں۔۔۔ ٹاٹا، برلا، ڈالمیا، مفاتلال، والچند، مہندرا، برڈ ہیلگر، ساہو جیسن، بان گر، سنگھانیہ وغیرہ۔ ہزاری نے ایسی 491 کمپنیوں کی نشاندہی کی ہے جن پر ایسے پانچ گروہوں کا کنٹرول ہے جو ہندوستان کی اجارہ دارانہ کیپٹل ازم کے ستون سمجھے جاتے ہیں۔ ان 491 کمپنیوں کے مجموعی حصے (Capital) کی مالیت 1545 ملین روپے ہے جبکہ ان کی کل اثاثہ جات کی مالکیت 8209 ملین روپے ہے۔ ہزاری اجارہ داریوں کی فہرست میں پانچ ایسے گروپوں کو بھی شامل کر دیتا ہے جو کہ اس سے پہلے سروے میں شامل نہیں کئے گئے۔ اس کے بعد ہزاری کہتا ہے "اس میں اچنبہ نہ ہونا چاہئے اگر بعض ایسے گروپ بھی مختلف نوعیت کی کاروباری سرگرمیوں پر اپنا کنٹرول قائم کئے ہوئے دکھائی دیں۔" اس طرح ہندوستان میں دس اجارہ دار گروہوں کے زیر کنٹرول کل اثاثہ جات کا اگر تخمینہ لگایا جائے تو یہ 16 ملین روپے کے لگ بھگ ہوگا۔ جو کہ تمام کارپوریٹ سیکٹر کا واقعی بہت بڑا حصہ ہے۔ اگرچہ ہمیں صحیح اعداد و شمار میسر نہیں اس کے باوجود ہم دس اجارہ دار گروپوں کے کل اثاثہ جات جو 16 ملین روپے ہیں ان کا موازنہ 1953ء میں آل انڈین جائنٹ سٹاک کمپنیوں کی کل مالیت جو کہ 22 ملین روپے ہے سے کر کے صورتحال کا اندازہ لگا سکتے ہیں۔ (یہ اعداد و شمار موجمدار کے مرتب کردہ ہیں)

پانچ اجارہ دار گروپوں میں شامل ان کمپنیوں میں کہ جن کا تجزیہ ہزاری نے کیا ہے غیر ملکی کمپنیوں کی حصہ داری 45.4 ملین روپے کی ہے علاوہ ازیں بیرون ملک کے افراد کی شراکت تقریباً 12.5 ملین روپے ہے۔ پانچ گروپوں میں شامل صنعتی کمپنیوں میں غیر ملکی شراکت داری کا تناسب کل کا 3.4 فیصد بنتا ہے۔ لیکن اس حقیقت کو مدنظر رکھنا بیحد ضروری ہے کہ بعض کمپنیوں میں اصل غیر ملکی شراکت ان اعداد و شمار کے برعکس کہیں زیادہ ہوتی ہے اصل نکتہ یہ نہیں کہ غیر ملکی شراکت زیادہ ہوتی ہے یا کم بلکہ زیادہ اہم

بات تو غیر ملکی کنڑول کی غیر معمولی نوعیت ہے کیونکہ غیر ملکی سرمایہ کاری کے لئے محرک منافع میں اس کا حصہ نہیں ہوتا۔ جہاں غیر ملکی شراکت داری کا وجود ہوتا ہے وہاں غیر ملکی سرمایہ کار کی پوزیشن کمپنیوں کے مابین طے پانے والی سمجھوتوں کے باعث بہت زیادہ مستحکم ہوتی ہے اور اس طرح جو غیر ملکی کنڑول وجود میں آجاتا ہے وہ منافع کے اس حصے سے کہیں زیادہ اہم ہوتا ہے جو کہ ہندوستان سے باہر منتقل کیا جاتا ہے۔ اس قسم کی غیر ملکی شراکت کی وجہ سے اصل غیر ملکی سرمایہ کاری کا اثر غیر معمولی طور پر بڑھ جاتا ہے کیونکہ غیر ملکی سرمایہ ہندوستانی کثیر سرمایے سے منسلک ہو کر اسے اپنے مفادات کے لئے استعمال کرتا ہے۔ 1953ء میں موجمندار کے مطابق ہندوستان میں غیر ملکی سرمایہ کاری کی کل مالیت (اثاثہ جات کی صورت میں) 9210 ملین روپے تھی۔ ان میں سے 1210 ملین روپے کے شیرز (Shares) ہندوستانیوں کے زیر کنڑول کمپنیوں میں غیر ملکیوں کے تھے۔ موخر الذکر اعداد و شمار اپنے اثر کے اعتبار سے اس وقت کہیں زیادہ اہم ہو جاتے ہیں جب ان اعداد و شمار کے ذریعے بتائی گئی رقم مقامی اجارہ دارانہ کیپٹل ازم کے ساتھ باہم منسلک ہو جاتی ہے یعنی کل سرمایہ جس میں غیر ملکیوں کا سرمایہ اور ہندوستان کا مقامی سرمایہ مل جاتے ہیں تو وہ اپنے لئے دائرہ عمل متعین کرتے ہیں جس سے غیر ملکی سرمایہ کاری تاکہ وہاں کی سستی مزدوری سے فائدہ اٹھایا جاسکے آج کی صورتحال سے مطابقت نہیں رکھتا۔ اس کے برعکس ترقی یافتہ ممالک میں اجارہ دارانہ کیپٹل ازم غیر ترقی یافتہ ممالک کی جانب دراصل منڈیاں ہتھیانے کی غرض سے رجوع کرتا ہے۔ اس کا مطمع نظریہ بھی ہوتا ہے کہ غیر ترقی یافتہ خطوں میں صنعت کاری کا عمل اگر شروع ہو جائے تو اسے سبوتاز کردے تاکہ وہ خطے اجارہ دارانہ کیپٹل ازم کے لئے منڈی کی صورت میں موجود رہیں اور وہ اپنا استحصال جاری رکھ سکے اور بالفرض وہ غیر ترقی یافتہ ممالک میں صنعت کاری کے عمل کو پروان چڑھنے سے نہ روک سکے تو وہ ان ممالک میں شراکت داری کے روپ میں آن دھمکتا ہے۔ ایسی شراکت داری کا مقصد سوائے اس کے اور کچھ نہیں ہوتا کہ صنعتی عمل کی پیش رفت کو روک دیا جائے۔ کیونکہ ایسی شراکت داری کا زیادہ تر رجحان ترقی یافتہ ممالک کی مصنوعات کی اسمبلنگ اور پیکنگ تک رہتا ہے جن پر بعد ازاں غلط لیبل چسپاں کر دیا جاتا ہے۔ اس سے ترقی پذیر ممالک کی مقامی صنعت کو پروان چڑھانے کی کاوشوں کی موثر طور پر بیخ کنی کر دی جاتی ہے۔

لیکن آزادی کے بعد سے ہندوستان میں صحیح معنوں میں ہونے والی ترقی کو نظرانداز کر دینا یا اس کی اہمیت سے صرف نظر برتنا سنگین غلطی ہو گی لیکن اس سے بھی کہیں بڑی غلطی کے سرزد ہو جانے کا اس صورت میں احتمال پیدا ہو جائے گا جب اجارہ دارانہ کیپٹل ازم کا ترقی یافتہ ممالک سے باہر کی جانب انتقال اور بعد ازاں ہندوستانی معیشت پر اس کا غلب مستحکم ہو جانے کے عمل کو نظرانداز کر دیا جائے، آزادانہ ترقی کی پالیسی (a policy of independent development) کی تشکیل کی جانب ہندوستان میں ترقی پسندانہ

سوچ نے مارچ 1955ء میں اس وقت نقطہ عروج کو چھولیا جب مہلانوبیز کا "پلان فریم" (Plan frame) شائع ہوااور بعدازاں یہی پلان دوسرے پنج سالہ منصوبے کی بنیاد بنا۔ لیکن اونچے کاروباری حلقے اور بیرونی دنیا سے مہلانوبیز (Mahalanobis) کی تجاویز کی اس قدر مذمت کی گئی کہ پسپائی اختیار کرلیناہی مناسب سمجھا گیا اور پسپائی کا یہ عمل ہنوز جاری ہے۔ دوسرا پنج سالہ منصوبہ اگرچہ پہلے منصوبے سے کہیں بہتر ہے لیکن یہ اصلی (مہلانوبیز کی) تجاویز کی بگڑی ہوئی صورت ہے۔ چنانچہ اس منصوبے کے نفاذ کی کوششوں کو سبوتاژ کردینا ہی بڑے کاروباری حلقے کی کامیابی تھی اور اس منصوبے میں ترقی پسندانہ اقتصادی پالیسی کے جو تھوڑے بہت عناصر باقی رہ گئے تھے وہ تب فنا ہو گئے جب پچھلے ایک ڈیڑھ سال سے چین اور پاکستان کے خلاف جنگی جنون کو خصوصی طور پر دائیں بازو نے اپنے ہتھیار کے طور پر اپنار کھا ہے۔ اس صورتحال میں حکومتی کوششیں بنیادی صنعتوں کے قیام کی طرف سے دفاع اور دفاعی ضروریات کی جانب صرف ہونا شروع ہو گئیں چنانچہ رومیش تھاپڑ نے "اکنومک ویکلی" میں رقم کیا "پرائیویٹ سیکٹر کہ جس نے ابھی تک معیشت پر غلبہ حاصل کررکھا ہے اس سے منصوبے کے تحت کی جانے والی ترقی (Planned development) اور غیر ملکی امداد (foreign aid) کو منافع کی ہوس کے تابع کردیا ہے یعنی فنڈز کو بنیادی صنعتوں کے قیام سے ہٹا کر اشیائے صرف کی پیداوار جیسے غیر ترجیحی اور کم فائدہ مند سرگرمیوں پر خرچ کردیا گیا۔ یہ رجحان دوسرے پنج سالہ منصوبے کے درمیان نمایاں ہونا شروع ہوا جو تیسرے پنج سالہ منصوبے (67-1962ء) کی ابتداء کے وقت اور بھی زیادہ شدت اختیار کرگیا۔" تھاپڑ ان حقیقی خدشات کی جانب اشارہ کرتا ہے کہ کہیں یہ نہایت منظم پرائیویٹ سیکٹر مغرب کی فوجی کمٹمنٹ کی حمایت کے لئے متحرک نہ ہو جائے کیونکہ وہ ہندوستانی لوگوں کی سوشلزم کی جانب پیش رفت سے خوفزدہ ہے، اس کے بعد وہ لکھتا ہے "اس تلخ حقیقت سے بچاؤ کی سرتوڑ کوشش اس امر کے پس پردہ دیکھی جاسکتی ہے جس کے تحت غیر ملکی سرمایہ کاروں کو ہندوستان میں آنے کی دعوت دی جاتی ہے اور ایسے سیکٹروں کی جانب انہیں ترغیب دی جارہی ہے جہاں اب تک ان کا داخلہ نہ ہو سکا تھا جبکہ پبلک سیکٹر محض اسلحہ سازی پر ہی توجہ مرکوز کئے ہوئے ہے۔" اکنامک ویکلی نے بڑے افسوس کا اظہار کرتے ہوئے اس حقیقت کی طرف بھی اشارہ کیا ہے کہ اگرچہ ہندوستان نے اس قدر معاشی امداد حاصل کی ہے جتنی چین کبھی حاصل نہ کرسکا لیکن "1953ء میں اس کی سٹیل کی پیداوار ہندوستان کی نسبت کافی کم تھی جبکہ اس وقت چین 15 ملین ٹن سٹیل پیدا کررہا ہے جبکہ ہندوستان میں سٹیل کی پیداوار 4 ملین ٹن تک بھی نہیں پہنچ سکی۔ چین کی کوئلے کی پیداوار 350 ملین ٹن ہے جبکہ ہندوستان 60 ملین ٹن کوئلہ پیدا کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے اور سب سے بڑھ کر اہم بات یہ ہے کہ قحط اور افلاس کی خبروں کی باوجود حقیقت یہ ہے کہ چین میں خوراک کی فی کس فراہمی ہندوستان کی نسبت زیادہ ہے اور وہاں خوراک کی تقسیم بھی بہت زیادہ مساویانہ

ہے۔ ہندوستان کی دفاعی صلاحیت (Defence potential) کے حوالے سے یہ کم اہم ہرگز نہ تھی۔"

نجی طور پر ہونے والی غیر ملکی سرمایہ کاری نہ صرف آزادانہ ترقی کی راہ میں حارج ہوئی بلکہ کئی ایسی حکمت عملیاں اپنائی گئیں جو نیو کولونیل ازم کے لئے بہت ہی مفید اور اہمیت کی حامل ثابت ہوئیں۔ نوآبادیاتی راج کے خاتمے کے بعد غیر ملکی امداد (Foreig aid) بعد از جنگ عظیم دوئم اہم ترین جہت کے طور پر ابھر کر سامنے آئی جس کا ظاہری طور پر مقصد تو یہ تھا کہ غیر ترقی یافتہ ممالک کے سابقہ نوآبادیوں سے تعلقات کی بنیاد بنی۔ سٹرایچی (Strachey) بران (Baran) پر تنقید کرتے ہوئے اس نقطے کو بالکل نظرانداز کر دیتا ہے۔ وہ کہتا ہے "بالاخر تاریخ میں پہلی مرتبہ امیر اور ترقی یافتہ ممالک کی طرف سے کافی بڑی رقم غریب ممالک کو صریحاً ترقیاتی مقاصد کے لئے دی گئی ہے۔ اگر کولمبو پلان یا امریکن چار نکاتی پروگرام (American Point Four Program) کے تحت مہیا کی جانے والی رقوم اور نجی سطح پر محض منافع خوری کے لئے روایتی طرز کی استعماری سرمایہ کاری میں فرق نہ کرنا بداخلاقی ہوگا۔" ایسی غلط فہمیوں کو دور کرنے کے لئے اس طرح کی تنقید قطعاً سودمند ثابت نہیں ہوسکتی جو مسئلے کی تہہ کا پوری طرح احاطہ نہ کرے۔ مثلاً اس طرح کی تنقید کا کوئی فائدہ نہیں جس میں کہا جاتا ہے کہ امداد ناکافی ہے یا پھر یہ کہنا کہ امداد کا بڑا حصہ تو ترقی یافتہ ممالک لے جاتے ہیں! (اس سے اجارہ دارانہ کیپٹل ازم کے تحت دی جانے والی امداد کے فوائد کا سوال بھی جنم لیتا ہے) یا پھر یہ کی امداد میں غیر معمولی تناسب فوجی امداد کا ہوتا ہے یا اقتصادی امداد تو برسراقتدار رجعت پسند حکومتوں کی حمایت میں دی جاتی ہے یا پھر یہ قیاس کرنا کہ اقتصادی امداد کا زیادہ تر مقدار منافع آور غیر ملکی سرمایہ کاری کے لئے انفراسٹرکچر مہیا کرنے پر خرچ ہو جاتی ہے غیرہ۔ کمیونسٹ تنقید میں ایک اضافی نقطہ یہ بھی شامل ہے کہ سرمایہ دار ممالک زیادہ امداد اس لئے دے رہے ہیں "کیونکہ سوشلسٹ ممالک نے موخرالذکر (غیر ترقی یافتہ ممالک) کو دی جانے والی اقتصادی امداد میں مزید اضافہ کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔"

مندرجہ بالا سطور میں مذکورہ طرز تنقید میں اس سوال کو بھی مکمل طور پر نظرانداز کر دیا جاتا ہے جو غیر ملکی امداد کے استعمال میں اپنائے جانے والے مختلف طریقہ ہائے کار سے متعلق ہے۔ ان طریقہ ہائے کار کے ذریعہ اجارہ دارانہ سرمایہ داری امداد وصول کرنے والے ملک کی معیشت میں داخل ہو کر اپنے قدم جمالیتی ہے اور من مانی شرائط پر ترقیاتی اخراجات کے بڑے حصے پر متصرف ہو جاتی ہے۔ میں نے امیر خسرو کے ساتھ مل کر "یو ایس ایڈ ٹو پاکستان (پاکستان کو امریکی امداد) کے عنوان سے ان عوامل کا جائزہ لیا ہے جن کے نتیجے میں امریکہ پاکستان کو امداد فراہم کرتا ہے۔ لیکن یہاں "امداد" کے استعمال میں مضمر بہت سے پہلوؤں کا ذکر کرنا ممکن نہیں البتہ بنیادی بات ذہن نشین کر لینی چاہئے کہ ترقیاتی منصوبوں کے لئے چھوٹی

بڑی امداد کے سلسلے میں دی جانے والی رقم براہ راست ایڈ مشن (Aid Mission) کے کنٹرول میں آجاتی ہے اور ان منصوبوں کی تکمیل کے ہر مرحلے پر اپنی اتھارٹی جتائی جاتی ہے۔ وہ ماہرین جو مشن کی معاونت کرتے ہیں اور خاص طور پر وہ جو ٹیکنکل اسسٹنس پروگراموں سے منسلک ہوتے ہیں وہ حقیقت میں بڑی بڑی کارپوریشنوں کے ملازمین ہوتے ہیں اور ان کی خدمات کو ٹیکنکل اسسٹنس پروگراموں کے لئے مستعار لیا جاتا ہے۔ ان کی ذریعے اور ان کے مجموعی اثر کے ذریعے جو کہ انہیں امریکی حکومت اور امداد وصول کرنے والے ملک کی حکومتی مشینری پر حاصل ہوتا ہے امریکی اجارہ دار گروپ ترقیاتی منصوبوں کے لئے مختص رقوم کے بڑے حصے پر تصرف حاصل کر لیتے ہیں۔ یہ اجارہ دار گروپ اپنے حصے (Share) کے بل پر ہی میدان میں کود پڑنے سے روکنے میں کامیاب رہتے ہیں۔ علاوہ ازیں امداد کے عوض یہ اجارہ دار گروپ امداد حاصل کرنے والے ممالک پر من مانی شرائط عائد کر کے بھاری قیمتیں وصول کرتے ہیں اس طرح حاصل ہونے والی امداد بالکل بے اثر ہو جاتی ہے مزید برآں حقیقی نقصان اس وقت دوچند ہو جاتا ہے جب امداد (aid) کی صورت میں ضرورت سے زائد (surplus) اشیاء امداد وصول کرنے والے ملک کو زبردستی دے دی جاتی ہیں جو اس ملک کے لئے اتنی ہی بے فائدہ ہوتی ہیں جتنی امریکہ (امداد دہندہ ملک) کے لئے ایسی امداد کا دفاع غلط دلائل کا سہارا لے کر کیا جاتا ہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ امداد والے ملک کے زر مبادلہ کے ذخائر پر ایسی امداد بہت بری طرح اثرانداز ہوتی ہے کیونکہ اسے اس امداد کے ساتھ ایسی فاضل اشیاء بھی خریدنی پڑتی ہیں جن کی اس ملک کو ضرورت نہیں ہوتی البتہ ان اشیاء پر اسے بجا طور پر اپنے وسائل خرچ کرنا پڑتے ہیں۔ پاکستان کے حوالے سے مضحکہ خیز امر یہ ہے کہ زرعی اجناس خریدتے ہوئے پاکستان کو فوجی ساز و سامان خواہ مخواہ لینا پڑتا تھا اس کا طریقہ یہ تھا کہ پاکستان امریکہ کی زائد گندم کموڈٹی ایڈ پروگرام (Commodity aid program) کے تحت خریدتے ہوئے رقم کی ادائیگی روپوں کی شکل میں کر دیتا تھا۔ امریکہ روپوں کی صورت میں رقم وزارت دفاع کو مہیا کر دیتا جو امریکہ سے اسلحہ خریدنے کے لئے اس رقم کو ڈالروں میں منتقل کروالیتا تھا۔

حاصل بحث یہی ہے کہ نیو کلونیل ازم یا جدید استعماریت کا سرمایے کو بیرونِ ملک لے جانے (یا غیر ترقی یافتہ ممالک میں لیجا کر سرمایہ کاری کرنے) کا مقصد وہاں کی سستی لیبر سے فائدہ اٹھانا ہرگز نہیں۔ بلکہ جدید استعماریت کا مقصد تو یہ ہوتا ہے کہ تمام تر سرمایہ کاری بڑے سرمایہ دار ممالک ہی میں مجتمع ہو جائے اور وہیں پر اشیاء کی پیداوار بڑھتی رہے۔ اس پیداوار کو کھپانے کے لئے استعماری نظام دنیا بھر میں موجود منڈیوں پر بھی اپنی گرفت برقرار رکھنا چاہا ہے چنانچہ غیر ملکی سرمایہ کاری یا "ایڈ" یعنی امداد اسی مقصد کے حصول کے لئے ایسے ذرائع ہیں جنہیں وہ استعمال میں لاتا ہے البتہ اس تمام تر صورتحال میں بعض اشیاء ضرور ہوتی ہیں یعنی تیل کی پیداوار سے متعلق صنعت جیسے شعبوں میں بڑی سرمایہ کاری! غالباً اس لئے کہ تیل کی

